تھا تاکہ ایمانی رشتہ سے مربوط دلوں کو جنھیں اللہ نے جوڑا ہے فریب و دھوکہ دیے ۔
مگر ہائے افسوس ۔

میں جب اس کے پاس پہونچی تو اس نے اپنے سامنے کی سیٹ پر بیٹھنے کی درخواست کی اور رہائی پر مبارکباد دی پھر میرے اور ان کے درمیان جن احکامات پر مشتمل گفتگو ہوئی اس کا خلاصہ یہ تھا کہ میں اسلامی سرگرمیاں ترک کردوں اور میرے اور میرے اسلامی دوستوں اور بھائیوں کے درمیان نہ ملاقاتیں ہوں، نہ کوئی باہمی تعاون ہو اور نہ محبت و مودت کا سلوک۔ اور میں وقتاً فوقتاً اس کے آفس میں حاضری دیتی رہی ۔

جب وہ اپنی گفتگو سے فارغ ہوا تو میں نے کہا ــــ وہ تمام باتیں جو تم نے مجھ سے کہی ہیں میں کلی اور جزی طور پر اسے ماننے سے انکار کرتی ہوں بلکہ رہائی کے حکم کے فیصلہ کو بھی ماننے سے انکار کرتی ہوں، یہ بات تم ذمہ داروں تک پہونچادو اور میں فوراً القناطر جیل لوٹنے کا مطالبہ کرتی ہوں ۔

احمد رشدی نے بات ختم کردی اور مسکراتے ہوئے کہا: "بہر حال بہت سے اخوانوں نے ان شرطوں پر مجھ سے سمجھوتہ کرلیا ہے ۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا خدا کی قسم میں اخوان کے متعلق خیر ہی کا تصور کرتی ہوں اور جہاں تک بعض اخوان کے تئیں تمہاری باتیں ہیں تو میں کوئی رائے نہیں دے سکتی، اور ان سے اس جیسے عمل کے صادر ہونے کو میں سچ نہیں سمجھتی، بلاشبہ اخوان حق کے وارث ہیں جس کے لئے وہ رات و دن کام کرتے ہیں یہاں تک کہ اللہ کی مدد آجائے یا وہ اس راہ میں ختم ہو جائیں ۔

ٹیلی فون کی گھنٹی بج اٹھی، احمد رشدی نے جواب دیا مجھ سے بات کرنے دو، پھر بولا' اھلاً و سہلاً استاذ عبد المنعم! آیئے ۔ ہمیں آپ کی ضرورت ہے' پھر ریسیور رکھتے ہوئے مجھ سے کہا، عبد المنعم غزالی یہاں آرہے ہیں، تھوڑی دیر بعد میرے بھائی عبد المنعم آئے انھوں نے روتے ہوئے مجھے سلام کیا۔ ان سے احمد رشدی نے کہا۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ میرے اور

زینب کے درمیان حکم بن جائیں کیونکہ ہم دونوں میں اختلاف ہے۔ میرے بھائی نے جواب دیا۔ زینب مجھ سے بڑی ہے اور میں اس کا چھوٹا بھائی ہوں، میری اس سے مباحثہ کی عادت نہیں اگر آپ مجھے اجازت دیں تو میں اتنا اضافہ کردوں کہ وہ صحت استدلال اور زور بیانی میں ممتاز ہیں۔

احمد رشدی نے کہا۔ ٹھیک ہے زینب! مبارک ہو، بس اخوان کی مسلح تنظیم سے دور رہنا اور اس میں کام کرنے کی دعوت سے گریز کرنا۔

میں نے جواب دیا۔ خفیہ تنظیم کے افسانے تو تم لوگوں کے گھڑے ہوئے ہیں، اسلامی حکومت کا قیام مسلمانوں پر فرض ہے اور اس کی تیاری اس سلسلہ میں اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت ہے جیسا کہ رسول اکرم اور صحابہ کرام نے دعوت دی۔ یہ ہر مسلم کا پیغام ہے خواہ وہ اخوانی ہو یا غیر اخوانی۔ پھر میں اپنے بھائی کے ساتھ گھر واپس آگئی اس وقت ۔ اراگست ۱۹۷۱ء کی شب کے ۳ بج رہے تھے۔

